عربی زبان کا ایک دوسرا پہلو اس کی خوبصورتی اور معنویت ہے۔ یہ اور اس طرح کے دیگر پہلوؤں کا ترجمہ ایک ایسا ماہر ہی کر سکتا ہے جو عربی زبان کے مختلف علوم جیسے شعر و نثر اور بلاغت و اعجاز کو اچھی طرح جانتا ہو۔ ساتھ ہی ساتھ اس کو صرفی و نحوی مکتب فکر (کوفہ، بصرہ و حجاز کے مدارس) کی معرفت حاصل ہو، وہ مجاز اور خصوصی ترکیب، اور نظم قرآن کا علم رکھتا ہو۔ اس میدان میں عبد القادر جرجانی کا نام لیا جا سکتا ہے جنہوں نے قرآنی ترکیب و نظم کو اچھی طرح سمجھا تھا۔ اسی طرح مترجم کو سنت مطہرہ کی اتباع کرنا چاہیے اور ان حدود کا لحاظ رکھنا چاہیے جو ہمارے اسلاف نے اور علوم قرآن کے ماہرین نے طے کی ہیں، چاہے معاملہ تفسیر بالماثور کا ہو یا تفسیر بالرائے کا۔

ان شرطوں کو پورا کرنے کے بعد مترجم قرآنی آیات کے فہم کو غیر عربی داں حضرات تک پہنچانے کا عظیم کام انجام دے سکتا ہے۔

اس مقدمہ کے بعد میں ڈاکٹر عبدالعزیز عبدالرحیم کی سعی و کاوش سے متعارف کرانا چاہوں گا جنہیں یہ سعادت حاصل ہوئی کہ وہ مبتدیین کے لیے قرآن کے فہم کو آسان طریقے سے پیش کریں۔ انہوں نے اس کام کے لیے جدید تعلیمی وسائل اور الیکٹرونی وسائل کا بھی استعمال کیا ہے۔

اللہ سے دعا ہے کہ اس کام کا نفع عام ہو اور ان کی یہ کوشش خالصتاً اللہ کی رضا کے طور پر قبول ہو اور نعمتوں بھری جنتوں کے حصول کا سبب بنے۔ بے شک وہی ہمارے لیے کافی ہے اور بہترین کارساز ہے۔ اور کوئی طاقت ہے نہ کوئی قوت سوائے اللہ، علی و العظیم کے۔

الدكتور/ سيد شاه نقي الدين أحمد الفردوسي الندوي المنيري
قسم الدراسات الإسلامية واللغة العربية المدرسة العالمية الهندية الدمام
المملكة العربية السعودية.

**(عربی متن)**

بسم الله الرحمن الرحيم، الحمد لله رب العالمين والعاقبة للمتقين والصلاة والسلام على عبده ورسوله محمد وعلى آله وصحبه أجمعين، أمّا بعد:

فبدأت مهمة ترجمة معاني القرآن الكريم إلى اللغات العديدة منذ فجر الإسلام وقد ثبت أنّ النبيّ صلّى الله عليه وسلّم أرسل سلمان الفارسي رضي الله عنه إلى بني حنيفة ليعلّم الإسلام بالعربية وكان يترجم الفاتحة باللغة الفارسية.

وقد أجاز الأسلاف ترجمة معاني القرآن الكريم بهدف تيسير الفهم وتمكين الذين لا يحسنون لغة القرآن من فهم معانيه الأساسية مع بيان أنه لا يمكن بأيّ حال من الأحوال الاعتماد على الترجمات لاستنباط الأحكام الشرعية لأنّ الترجمة مهما كانت دقيقة وأمينة لا تستطيع أن تنقل روح النصّ وسياقه.

وترجمة نصّ ما إلى لغة أخرى تثير مشكلات عديدة. فالذي يترجم عن اللغة العربية مثلاً وبالأخص القرآن الكريم يجد نفسه أمام عقبات متنوعة لا يستطيع أن يتجاوزها إلاّ بعد أن كان عالمًا باللغة العربية وعلومها وكذلك اللغة الأجنبية التي يترجم إليها. فاللفظة الواحدة في القرآن الكريم لها دلالات متعددة لا يمكن ترجمتها إلاّ من خلال السياق الذي وردت فيه الكلمة. وأيضًا القرآن الكريم يشتمل على كلمات لا نجد لها مقابلاً في اللغات الأجنبية ففي هذه الحالة على المترجم أن يقتدي بمفسر القرآن الكريم عبد الله بن عباس رضي الله عنه حيث قال: "إذا استغلق عليكم في القرآن شيء فارجعوا إلى الشعر لأنّ الشعر ديوان العرب" وحتى الشعر العربي قد لا يسعف المترجم حيث قد استغلقت على الصّحابة رضوان الله عليهم مفردات عديدة وردت في القرآن الكريم وهم لا زالوا على عهد باللغة العربية في أصولها الأولى، فعمر بن الخطاب رضي الله عنه عندما سئل عن معنى "وفاكهة وأبّا" قال: لا أدري ما الأب.

وهناك أيضًا عقبات متعلقة بعلوم اللغة وعلومها وتجاوز هذه العقبات يتطلب من المترجم أن يكون متقنًا إتقانًا كاملاً للغة العربية وعلومها وآدابها نثرًا وشعرًا من حيث البلاغة والإعجاز مع تمكنه في علوم قواعد اللغة العربية ومعرفة مدارسها النحوية والصرفية (مدارس الكوفة والبصرة والحجاز) مع إتقانه في علوم القرآن الكريم ومعرفة الناسخ والمنسوخ والتركيب والنظم القرآني ولا شك أنّ عبد القاهر الجرجاني هو أفضل من فهم التركيب والنظم في القرآن الكريم فعلى المترجم مراجعة كتبه وأيضًا ينبغي للمترجم لدى الترجمة اتّباع السنة المطهرة وعدم التجاوز للحد الذي حدده أسلافنا المفسرون والمتخصصون في علوم القرآن الكريم سواء كان التفسير بالمأثور أو الرأي. ولدى توافر الشروط المذكورة يمكن للمترجم أن يبدأ بترجمة مفاهيم الآيات القرآنية وتدريسها لغير الناطقين باللغة العربية.

وبعد هذه المقدمة أقدم إليكم مجهودات الدكتور عبدالعزيز عبدالرحيم حفظه الله حيث قد تشرف بتقديم كتابه إلى المبتدئين وذلك لتسهيل فهم القرآن الكريم لهم مستخدمًا بعض الوسائل الحديثة لتعليم اللغات وأيضًا الوسائل الإلكترونية الحديثة فاعترافًا بمجهوداته أسأل الله أن يعمّ النفع بها وأن يجعل السعي فيها خالصًا لوجهه الكريم وسببًا للسرور لديه في جنات النعيم وهو حسبنا ونعم الوكيل ولا حول ولا قوّة إلاّ بالله العليّ العظيم

الدكتور سيد شاه علي بدر الدين أحمد الفردوسي الندوي البيهاري

قسم الدراسات الإسلامية واللغة العربية بالمدرسة العالمة الهندية، الدمام

المملكة العربية السعودية.

## مقدمہ

الحمدُ للہ والصّلوۃُ والسّلامُ علی رسول اللہ

اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں بالکل واضح طور پر فرمایا "ہم نے آپ کی طرف ایک مبارک کتاب نازل کی تاکہ وہ اس کی آیات پر غور کریں" (سورۃ ص، آیت 29)۔

احادیث میں بھی قرآن مجید کی تعلیم حاصل کرنے کی بہت تاکید آئی ہے۔ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "تم میں بہتر وہ شخص ہے جو قرآن سیکھے اور سکھائے"۔

الحمدللہ غیر عرب مسلمان بھی قرآن کو سمجھنے میں بے حد دلچسپی رکھتے ہیں۔ گزشتہ دور میں عوام الناس کے لیے قرآنی عربی کی کلاسوں میں قرآنی آیات کا ترجمہ شروع کرنے سے پہلے عربی گرامر کو تفصیلی طور پر پڑھایا جاتا تھا جس کے سبب طلبہ کی بڑی تعداد کلاسوں کو چھوڑ دیتی تھی۔ موجودہ دور میں بنیادی قرآنی تعلیم کا ایک نیا طریقہ لفظ۔ لفظ ترجمہ کے تحت عام ہوتا جا رہا ہے۔ یہ طریقہ ان لوگوں کے لیے بھی بہت ہی کامیاب اور دلچسپ ثابت ہوا ہے جنکو قرآن کی صرف تلاوت ہی آتی تھی۔ ضرورت اس بات کی تھی کہ عربی زبان کے ضروری قواعد اور قرآن میں بار بار آنے والے الفاظ سے واقفیت ہو جائے۔ اس کورس میں اسی ضرورت کو پورا کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

اس کورس کی نہایت ہی اہم اور انوکھی خصوصیت یہ ہے کہ اس کا ایک بڑا حصہ ان قرآنی آیات، اذکار اور دعاؤں پر مشتمل ہے جنکی تلاوت ہر مسلمان اکثر کرتا رہتا ہے۔ اس کورس کا پہلا حصہ روزانہ پڑھی جانے والی چیزوں پر مبنی ہے۔ خوش قسمتی سے ایک مسلمان تقریباً ایک گھنٹہ (بشمول پانچ نمازوں میں) اپنے خالق و مالک، اللہ سے عربی میں گفتگو کرنے میں صرف کرتا ہے۔ اس لیے ہماری یہ کوشش رہی ہے کہ ایک مسلمان عربی تعلیم کی ابتداء بھی اسی حصہ سے کرے۔ اس طریقہ کو اپنانے کے کئی فوائد ہیں، مثلاً۔

۱۔ ایک نئی زبان کو سیکھنے اور سمجھنے کے لیے مشق (Practice) کا بہت بڑا رول ہے۔ روزانہ نمازوں اور دعاؤں کے دوران ہم تقریباً 150 تا 200 عربی الفاظ یا تقریباً 50 جملے دہراتے ہیں۔ ان جملوں کو سمجھنے سے ہمیں عربی زبان کے ڈھانچے اور طریقہ کو سمجھنے میں مدد ملے گی۔

۲۔ پہلی کلاس سے ہی اس کورس کا فائدہ محسوس ہوگا چونکہ نماز سمجھ میں آنے لگے گی۔

۳۔ نمازوں کے دوران اپنے جذبے، رجحان اور توجہ میں فرق کا فوری احساس ہوگا وغیرہ۔

ان فوائد کا احساس کسی اور کورس کی تعلیم سے نہیں ہو سکتا۔

اس کورس کا دوسرا حصہ ان آیات پر مشتمل ہے جن کی تلاوت ہم اکثر کرتے ہیں۔ احادیث میں بھی اس حصہ میں دی گئی بعض آیات کی روزانہ تلاوت کرنے کی ترغیب دی گئی ہے۔

اس کورس کا تیسرا حصہ مزید چند آیات (بیان کا حصہ) اور دو احادیث پر مشتمل ہے۔ ان کا انتخاب اس لئے کیا گیا ہے ان میں آنے والے الفاظ قرآن میں بار بار استعمال ہوتے ہیں۔

ہر سبق میں عربی بول چال کے ایک یا دو چھوٹے جملے دیے گئے ہیں۔ کسی بھی زبان کو سیکھنے کے لیے ایک مثبت سوچ اور کچھ نہ کچھ حد تک اس زبان میں سوچنے کی کوشش کرنا ضروری ہے۔ یہ جملے ابتدائی طالب علم کو ایک اچھی ابتداء کرنے میں مدد دینگے۔ یہ بھی یاد رہے کہ ان جملوں کے الفاظ قرآن کریم میں بار بار استعمال ہوئے ہیں۔

درحقیقت اس کورس میں مستعمل شدہ الفاظ قرآنی الفاظ 73 فیصد سے زیادہ ہیں۔ یک محتاط اندازے کے مطابق اس کورس کے اختتام پر ان شاء اللہ آپ 70 فیصد قرآنی الفاظ کے معنی و مطلب سے واقف ہو چکے۔

اس کورس کی دوسری خصوصیت اس کا عربی گرامر سکھانے کا انداز ہے۔ چونکہ اس کورس کا مقصد طالب علموں کو قرآن کریم کے موجودہ تراجم کے ذریعے قرآن کو سمجھنے میں مدد دینا ہے، اس وجہ سے اس کورس میں نحو کے بجائے صرف پر زیادہ توجہ مرکوز کی گئی ہے۔ صرف کی تعلیم کے لیے ایک نہایت ہی اہم فہم اور عملی تربیتی تکنیک (TPI, Total Physical Interaction) کا انتخاب کیا گیا ہے جس کی تفصیل افعال کی گردان کو سیکھنے کا آسان طریقہ میں پیش کی گئی ہے۔ ان شاء اللہ اس کورس کا حصہ دوم صرف اور نحو کے اضافی اسباق پر مشتمل ہوگا۔

قرآنی آیات کے ترجمے کے لیے اکثر جگہوں پر حافظ نذر احمد صاحب کے ترجمہ سے استفادہ کیا گیا ہے۔ یہ ترجمہ بریلوی، دیوبندی، اہل حدیث اور اہل سنت و جماعت کے علمائے کرام کا تصدیق شدہ اور متفق علیہ ہے۔

اس کورس کو اسکول میں پانچویں یا چھٹے درجے سے پڑھایا جا سکتا ہے۔ کورس کی ابتداء تیسرے درجے سے بھی کی جا سکتی ہے مگر اس میں صرف سادہ حصوں کو پڑھانا ہوگا۔

وہ غیر مسلم جو عربی زبان کو سمجھنا اور اسکا علم حاصل کرنا چاہتے ہیں (اردو کے ذریعے) وہ بھی اس سے مستفید ہو سکتے ہیں۔ وہ نہ صرف عربی زبان کا علم حاصل کرینگے بلکہ ان کو مسلمانوں (جو دنیا کی آبادی کا تقریباً 5/1 حصہ ہیں) کے عقیدے اور عبادات کے متعلق معلومات بھی حاصل ہوں گی۔

اس کام میں مجھے کئی لوگوں سے مدد ملی۔ قرآن فہمی کے میدان میں جناب عبدالغفور پاریکھ، ناگپور، کے عملی کام نے مجھے کئی اشارے دیے۔ ڈاکٹر تقی الدین ندوی صاحب، ڈاکٹر عبدالمعز صاحب، جناب شعیب اعظم ندوی صاحب نے اس کتاب کو بغور دیکھا اور قیمتی مشورے دیے۔ عائشہ فوزیہ صاحبہ نے اس کتاب کے کئی حصوں کو ٹائپ کرنے میں مدد دی۔ صفی اللہ صاحب نے اس کتاب کی طباعت کرنے میں رہنمائی کی۔ میرے کئی دوستوں (سید مظہر الدین، فیروز احمد، سراج اللہ، مجتبیٰ شریف، وغیرہم) نے اس کتاب کی اور اس سے متعلق سی۔ ڈی۔ کی تیاری کے مختلف مرحلوں میں تعاون کیا۔ میری اہلیہ اور بچوں نے اس کتاب کی تالیف کے دوران گھر کے کئی پروگراموں کو قربان کیا۔ اللہ تعالیٰ ان سب کو جزائے خیر دے۔

اللہ سے دعا ہے کہ ہمیں غلطیوں سے محفوظ رکھے اور اگر ہوگئی ہوں تو معاف فرمائے۔ اگر آپ اس میں کوئی غلطی دیکھیں تو براہ کرم ضرور مطلع فرمائیں تاکہ اگلے ایڈیشن میں اسکی تصحیح ہو سکے۔

عبدالعزیز عبدالرحیم

4 اگست 2004


منتخب مراجع

1. آسان ترجمہ قرآن- حافظ نذر احمد
2. قواعد زبان قرآن - خلیل الرحمن چشتی- النور اکیڈمی- لاہور، پاکستان-١٩٩٩-
3. قائمة معجمية بألفاظ القرآن الكريم ودرجات تكرارها - دكتور محمد حسين ابو الفتوح- معهد اللغة العربية، جامعة الملك سعود، مكتبة لبنان، لبنان- ١٩٩٠-
4. *Learn the Language of the Holy Qur'an.* Abdullah Abbas Nadwi. Chicago: Iqra International Educational Foundation, 1995.
5. *Vocabulary of the Holy Qur'an.* Dr. Abdullah Abbas Nadwi. Iqra International Educational Foundation, Chicago. 1996.
6. *Access to Qur'anic Arabic.* AbdulWahid Hamid. Muslim Educational & Literary Services (MELS), London, UK, 1998

بسم اللہ

# اس کورس کا مکمل شیڈول

| سبق نمبر | حدیث | بول چال | گرامر | قرآن و حدیث سے | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|
| روزانہ پڑھی جانے والی چیزیں۔ سورۃ الفاتحہ اور آخری دس سورتیں | | | | | |
| [illegible] | | | | | 3 |
| 1 | • | • | هُوَ، هُمْ ... | سورۃ الفاتحہ (1-4) | 6 |
| 2 | • | • | هُوَ مُسْلِمٌ، هُمْ | سورۃ الفاتحہ (5-7) | 8 |
| 3 | • | • | رَبُّهُ، رَبُّهُمْ | سورۃ الفیل | 10 |
| 4 | • | • | دِيْنُهُ، كِتَابُهُ | سورۃ قریش | 12 |
| 5 | • | • | لَهُ، فَعَلَ prep | سورۃ الماعون | 14 |
| 6 | • | • | مِنْهُ، فَعَلَ | سورۃ الکوثر | 17 |
| پچھلے اسباق کا آموختہ ( [illegible] منٹ) اور ٹیسٹ ( [illegible] منٹ) | | | | | 19 |
| 7 | • | • | عَنْهُ، يَفْعَلُ | سورۃ الکافرون | 21 |
| 8 | • | • | مَعَهُ، يَفْعَلُ | سورۃ النصر | 23 |
| 9 | • | • | فِيْهِ، اِفْعَلْ | سورۃ اللہب | 25 |
| 10 | • | • | بِهِ، فَاعِل | سورۃ الاخلاص | 28 |
| 11 | • | • | عَلَى، فِعْل | سورۃ الفلق | 30 |
| 12 | • | • | إِلَى، فَعَلْتَ | سورۃ الناس | 32 |
| پچھلے اسباق کا آموختہ ( [illegible] منٹ) اور ٹیسٹ ( [illegible] منٹ) | | | | | 35 |
| روزانہ پڑھی جانے والی چیزیں: نماز سے متعلق اذکار و دعائیں | | | | | |
| [illegible] | | | | | 37 |
| 13 | • | • | عِنْدَ، فَتَحَ | نماز: وضو سے پہلے اور بعد کی دعا | 39 |
| 14 | • | • | جَعَلَ | نماز: اذان کے بعد کی دعا، اقامت، اور ثناء | 42 |
| 15 | • | • | نَصَرَ | نماز: رکوع و سجدے کے اذکار | 46 |
| 16 | • | • | ذَكَرَ، عَبَدَ | نماز: تشہد | 49 |
| پچھلے اسباق کا آموختہ ( [illegible] منٹ) اور ٹیسٹ ( [illegible] منٹ) | | | | | 53 |

| سبق نمبر | سنت | بول چال | گرامر | | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|
| اسباق برائے آموختہ 51-60 | | | | | |
| 51 | • | - | - | حروف، اسماء، وغیرہ | آموختہ۔3 |
| 52 | • | | | حروف، اسماء، وغیرہ | آموختہ۔7 |
| پچھلے اسباق کا آموختہ (۲۰ منٹ) اور کوئز۔[illegible] (۱۰ منٹ) | | | | | آموختہ۔11 |
| 53 | • | - | - | اسماء، وغیرہ | آموختہ۔14 |
| پچھلے اسباق کا آموختہ (۲۰ منٹ) اور کوئز۔[illegible] (۱۰ منٹ) | | | | | آموختہ۔18 |
| 54 | • | - | - | (فتح، نصر) فعل ثلاثي مجرد | آموختہ۔21 |
| 55 | • | - | - | (ضرب، سمع، مضاعف) فعل ثلاثي مجرد | آموختہ۔24 |
| 56 | • | - | - | (مثال، أجوف، ناقص) فعل ثلاثي مجرد | آموختہ۔27 |
| 57 | • | - | | (مهموز) فعل ثلاثي مجرد<br>& (فعّل، فاعل) فعل ثلاثي مزيد فيه | آموختہ۔30 |
| پچھلے اسباق کا آموختہ (۲۰ منٹ) اور کوئز۔۱۸ (۱۰ منٹ) | | | | | آموختہ۔33 |
| 58 | • | | - | (أفعَلَ) فعل ثلاثي مزيد فيه | آموختہ۔38 |
| 59 | • | - | - | (تفعّل، تفاعل، انفعل، افتعل) فعل ثلاثي مزيد فيه | آموختہ۔41 |
| 60 | • | | | (استفعل) فعل ثلاثي مزيد فيه | آموختہ۔45 |
| پچھلے اسباق کا آموختہ (۲۰ منٹ) اور کوئز۔۲۰ (۱۰ منٹ) | | | | | آموختہ۔50 |
| امتحان نمبر۔ ۲ | | | | | آموختہ۔54 |

اس کتاب کو مکمل کرنے کے بعد آپ UQ اکیڈمی کی جانب سے تیار کیا ہوا امتحان دے سکتے ہیں جس میں کامیاب ہونے پر آپ کو ایک سرٹیفکیٹ دیا جائے گا۔

# اس کورس کی خاص خصوصیات

۔ قرآن کو سمجھنے کی ابتدائی کوشش ان آیات سے کیجیے جن کی آپ روزمرہ تلاوت کرتے ہیں؛ کسی دوسری عبارت (TEXT) کو سیکھنے کی ضرورت نہیں۔

۲۔ اپنی نمازوں اور دعاؤں میں اس کے فوائد کو فوری محسوس کیجیے۔

۳۔ جو آپ نے سیکھا اس کی مشق ہر روز بار بار اللہ سے گفتگو/بات کرتے ہوئے کیجیے۔ اس سے اپنی رغبت اور تعلق کو بڑھائیے۔

۴۔ ۲۵ گھنٹوں پر مشتمل تدریسی کورس تقریباً ۷۰ فیصد قرآنی الفاظ (تقریباً ۷۸،۰۰۰ میں سے ۵۵،۰۰۰) کے سمجھنے میں معاون و مددگار ہوگا۔ کورس کا دورانیہ ۵۰ محاضروں پر مشتمل ہوگا۔

۵۔ ان شاء اللہ صرف ۲۵ منٹ کی روزانہ کوشش اگلے دو مہینوں میں آپ کی قرآن فہمی کے خواب کو سچ کرنا شروع کر دے گی۔

۶۔ ہر سبق میں عربی بول چال کا کم از کم ایک عربی جملہ سیکھیے۔

۷۔ ہر سبق میں صرف ۸ سے ۱۰ منٹ صرف کر کے بنیادی عربی گرامر بشمول فعل (VERB) کے تمام اہم ابواب سیکھیے۔

۸۔ ہر سبق میں تین مختلف چیزیں (عربی بول چال، قواعد اور قرآن) شامل ہیں اس طرح سے پڑھنے والوں کی دلچسپی زیادہ دیر تک قائم رہ سکتی ہے۔

۹۔ اگر آپ گروپ میں یہ کورس کر رہے ہوں تو اس میں ہر شخص مسلسل شرکت کر سکتا ہے بجائے خاموش سنتے رہنے کے۔

۱۰۔ عربی گرامر کا سیکھنا کبھی بھی اس قدر آسان نہ تھا TPI کے ذریعے (جس کی تفصیل افعال کی گردان کو سیکھنے کا آسان طریقہ میں دی گئی ہے) عربی زبان کے مشکل ترین سبق (فعل کی گردان) کو سیکھیے۔ یہ وہ حصہ ہے جس کے دوران شائقین عربی،

سیکھنے کے عمل کو ترک کر دیتے ہیں۔ TPI کے استعمال سے اس کی صورت بدل جاتی ہے اور یہ نہایت ہی آسان اور دلچسپ مرحلہ میں تبدیل ہوجاتا ہے۔

۱۱۔ گرامر سیکھنے کے دوران (جوکہ ۸ سے ۱۰ منٹ کا وقفہ ہوگا) آپ کو دکھایا جائیگا کہ آپ قرآن فہمی سے کس قدر قریب ہو گئے ہیں۔ یہ لمحات ذہنی مشقت سے دوچار کرنے کے بجائے آپ کو قرآن فہمی کی لذت سے سرشار کریں گے۔

۱۲۔ ۲ کوئزوں اور دو امتحانوں کے ذریعے آپ اپنی کارکردگی اور درک کو جانچ سکتے ہیں۔ یہ عمل آپ کو قرآن فہمی کے کورس کو جاری رکھنے میں مہمیز کا کام دے گا۔

۱۳۔ عربی زبان کے بعض مشکل قواعد کو دلچسپ مثالوں اور اشاروں سے یاد رکھیے۔

۱۴۔ کورس کے اختتام پر پڑھے گئے تمام اہم الفاظ کا اعادہ ۱۰ اسباق میں پیش کیا گیا ہے جو کہ الفاظ اور فعل کے یاد کرنے اور یاد رکھنے میں مددگار و معاون ہوگا۔

۱۵۔ ان دس اسباق میں ضروری اور بار بار آنے والے الفاظ کو آسانی سے یاد رکھنے کے لئے ابتدائی ۵۰ اسباق میں سے ہی مثالیں دی گئی ہیں۔

۱۶۔ اگر آپ کو کتاب سے سیکھنے میں مشکل ہو رہی ہو تو آپ UQ کمپنی کی طرف سے تیار کردہ کمپیوٹر سی ڈی حاصل کیجیے۔ اس میں دیے گئے ساؤنڈ ویڈیو اسباق کو بار بار دیکھ کر ان میں ماہر بنیے اور دوسروں کو بھی سکھائیے۔

۱۷۔ اس کورس کا سب سے اہم پہلو یہ ہے کہ یہ ایک تربیتی کورس ہے۔ چونکہ اس میں قرآن و حدیث سے وہ آیتیں، اذکار اور دعائیں لی گئی ہیں جن کو ایک مسلمان اکثر پڑھتا ہے۔ اگر وہ اس کو سمجھ کر پڑھے تو ان شاء اللہ اس کا اثر اس کی عملی زندگی پر ضرور ہوگا۔ ساتھ ہی ساتھ اس کو قرآن فہمی کی منزل بھی قریب اور آسان لگے گی۔ اس نقطہ نظر سے دیکھا جائے تو اس کورس کو یا اس طرح کے کورس کو ہر مسلم مدرسہ، مکتب، اور اسکول کالج میں لازمی اور داخل نصاب ہونا چاہیے۔

# اس کتاب کو استعمال کرنے کا مؤثر طریقہ

سب سے مؤثر طریقہ یہی ہے کہ آپ اپنے گھر والوں اور زیادہ بہتر یہ ہے کہ دوستوں (اور خواتین اپنی سہیلیوں) کو لے کر اس کورس کو شروع کریں۔ اس طرح کرنے سے ایک کو دوسرے کی مدد ملے گی، تسلسل برقرار رہے گا اور سیکھنے میں مزہ بھی آئے گا۔ یہ کورس ۲۲ تا ۲۵ منٹ کے ۶۰ اجتماعات میں ختم کیا جا سکتا ہے۔ اس بات کو نہ بھولیے کہ پورے قرآن کریم کو سمجھنے کا کورس ۲۰۰ گھنٹوں میں ختم کیا جا سکتا ہے۔ ہمیں اس بات کی قوی امید ہے کہ ایک مسلمان اپنی زندگی کی سب سے اہم ترین کتاب (القرآن) کو سیکھنے کے لیے روزانہ ۲۲ منٹ ضرور لگائے گا۔ اس چھوٹے سے وقت میں مندرجہ ذیل چیزیں کی جا سکتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| ایک حدیث | ۲ منٹ |
| عربی بول چال | ۲ منٹ |
| عربی گرامر | ۷ منٹ |
| آموختہ | ۴ منٹ |
| نیا سبق | ۷ منٹ |

جہاں تک حدیث کا تعلق ہے، آپ کسی بھی مستند حدیث کی کتاب کو استعمال کر سکتے ہیں۔

ہوم ورک: اس کورس کے پڑھنے والوں کے لیے ۷ ہوم ورکس ہیں۔ مگر ڈریے مت! یہ بہت آسان اور عملی ہوم ورکس ہیں۔ کوئی یہ نہیں کہہ سکتا کہ وہ انہیں نہیں کر سکتا۔ یہ ہوم ورکس دراصل ایک سیکھنے کا ماحول، فکر اور سوچ پیدا کرنے کے لیے ہیں جو سیکھنے کے عمل میں بہت بڑا رول ادا کرتے ہیں۔ ایک طالب علم کے ذہن میں یہ بات چھائی رہنی چاہیے کہ وہ اللہ کی کتاب کو سیکھ رہا ہے۔ اس کی ایک ادنیٰ مثال کرکٹ کے ان شائقین کی ہے جو دن میں اپنے کام تو کرتے رہتے ہیں مگر ہر ایک دو گھنٹے کے وقفے سے سکور پوچھتے رہتے ہیں۔ ہم چاہتے ہیں کہ قرآن کے سیکھنے والے اپنے سب کام تو کرتے رہیں مگر جب بھی انہیں فرصت ملے، انہیں یاد آئے کہ اللہ نے انہیں قرآن کا طالب علم بنا کر نوازا ہے۔ اور اس کے ساتھ ہی وہ ان چھوٹے چھوٹے ہوم ورکس کرنے میں لگ جائیں۔ یہ سات ہوم ورکس یہ ہیں:

۱۔ کم از کم ۵ منٹ پچھلے اور اگلے سبق کا اس کتاب سے مطالعہ

۲۔ کم از کم ۵ منٹ بغیر مصحف (قرآن) دیکھ کر تلاوت کرنا

۳۔ کم از کم ۵ منٹ بغیر دیکھے اپنے حافظہ سے (جو بھی یاد ہو) تلاوت کرنا

۴۔ کم از کم ۵ بار (ہو سکے تو ۵ نمازوں سے پہلے یا بعد میں یا جیسا بھی موقع ملے) صرف ۳۰ سکنڈ یعنی صرف آدھے منٹ کے لیے الفاظ و معانی کے ورق یا کتابچے سے (جو اس کتاب کے ساتھ دستیاب ہے) مطالعہ کرنا

۵۔ دن میں کم از کم ایک منٹ اپنے اس کلاس کے دوستوں سے سبق کے تعلق سے بات کرنا

۶۔ جو سورتیں آپ کو یاد ہوں، ان کو نمازوں میں پڑھتے رہنا

۷۔ ٹیپ ریکارڈر سے ان آیات و اذکار کے لفظی ترجمہ کو سننا۔ یہ ٹیپ آپ UQ اکیڈمی کی جانب سے ان شاء اللہ جلد ہی ریلیز کیا جائے گا۔ اگر آپ کو ٹیپ نہ ملے تو آپ خود بھی اپنی آواز میں آیات و اذکار کو ریکارڈ کر سکتے ہیں۔

اگر آپ اس سلسلے میں مزید آگے بڑھنا چاہتے ہوں تو یہ بھی کر سکتے ہیں (مقصد یہ ہو کہ قرآن فہمی کا ماحول پیدا ہو)

۔ گھر میں نمایاں جگہ پر (ڈرائنگ روم یا ڈائننگ روم میں) ایک بورڈ آویزاں کیجیے اور اس پر کم از کم ایک آیت یا اس کا چھوٹا ٹکڑا ہی روزانہ (لفظی ترجمے کے ساتھ) لکھیے۔ یہ بورڈ گھر کو آنے والے مہمانوں کے لیے دعوت کا کام بھی دے گا۔

۔ بچوں کو اس بورڈ پر مسلسل لکھتے رہنے کے لیے (مثلاً مہینے کے آخر پر) انعامات دیجیے۔

۔ افعال کے پوسٹر جو اس کتاب کے آخر میں دیے گئے ہیں، انکی فوٹو کاپی (ہو سکے تو بڑی کر کے) آویزاں کیجیے۔

۔ ایک دوسرے کے ساتھ، اور خاص طور سے بچوں کے ساتھ قرآنی الفاظ و معانی کے کھیل کھیلیے۔ مگر یاد رہے کہ اس کھیل میں بے حرمتی کا کوئی پہلو نہ ہو۔ مثال کے طور پر کوئی ایک شخص قرآن کا ایک لفظ کہے (اور ساتھ ہی ان کا معنی بھی)۔ دوسرا شخص اس لفظ کے آخری حرف سے بننے والا قرآنی لفظ بتائے (اور ساتھ ہی ان کا معنی بھی)۔ معنی بتانے پر دوگنے نشانات دیجیے۔ اسی طرح آیت یا اس کا ٹکڑا کہنے پر مزید نشانات دیجیے۔

۔ قرآنی الفاظ کے اسٹیکرس بنایے، مثلاً رشتہ دار، جسم کے حصے، جانور، فرنیچر، آلات، وغیرہ۔ اور انھیں بورڈ پر چسپاں کیجیے۔

# علامتوں کی فہرست

*sb.* : somebody

*sr* : singular وَاحِد

*dl.* : dual مُثنّٰی (دو)

*pl.* : plural جمع

*vb.* : verb فعل

*im.* : imperative أمر

*ni.* : negative imperative نَھْی

*vn.* : verbal noun مَصْدَر

*mg.* masculine gender مُذکّر

*fg.* : feminine gender مُؤنّث

*prep.* : preposition حَرْفُ الْجَر

*ap.* : active participle اِسم فَاعِل

(مثالیں: فَاتِحٌ کھولنے والا، سَامِعٌ سننے والا، نَاصِرٌ مدد کرنے والا)

*pp.* : passive participle اِسم مَفْعُوْل

(مثالیں: مَفْتُوْحٌ جس کو کھولا گیا؛ مَسْمُوْعٌ جس کو سنا گیا؛ مَنْصُوْرٌ جس کی مدد کی گئی)

*xg.* exaggeration form مُبَالَغَة (اَلرَّحْمَانُ بے انتہا رحم کرنے والا، غَفَّار بہت مغفرت کرنے والا)

*pv.* : passive voice مَجْهُوْل (مثالیں: فُتِحَ، قِيْلَ، رُزِقُوْا، تُرْجَعُوْنَ)

ْ : sign of sukoon or jazm جزم یا سکون کی علامت

َّ Tashdeed ( ّ ) with Fathah or Zabr تشدید کے ساتھ زبر

ِّ Tashdeed ( ّ ) with Kasrah or Zair تشدید کے ساتھ زیر

ًّ Tashdeed ( ّ ) with Double Fathah Tanween or Double Zabar تشدید کے ساتھ دو زبر

ٍّ Tashdeed ( ّ ) with Double Kasrah / Tanween or Double Zair تشدید کے ساتھ دو زیر

نوٹ (۱) یاء سے پہلے زیر ہو یا واؤ سے پہلے پیش ہو تو جزم (سکون) کی علامت نہیں دی گئی ہے (مثلاً دِين الله، رَسُوْلُ الله)

(۲) اگر کسی الف پر یا واؤ پر دائرہ کی علامت ہو تو اس الف یا واؤ کو نہیں پڑھا جائے گا (مثلاً اُولٰٓـئِكَ)۔

(۳) نون ساکن کے بعد اگر اخفاء والے حروف آئیں تو نون ساکن پر جزم یا سکون کا نشان نہیں دیا گیا جیسا کہ عرب دنیا کے مصاحف میں ہے۔

(۴) یاء اور واؤ پر کھڑا زبر ہو تو اس کو یاء یا واؤ کے بجائے الف پڑھیں گے۔ مثلاً قُرْبٰى = قُرْبَا، صلوٰة = صلاة، وغیرہ۔

# ان افعال کی فہرست جن کی تفصیلی گردان دی گئی ہے

| S. No | سبق نمبر | | فعل کی قسم | فعل ماضی | ترجمہ | قرآنی تکرار | مادہ کے حروف | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 1 | 5-11 | VT 1 | | فَعَلَ | اس نے کیا | 108 | ف ع ل | 34 |
| 2 | 13 | VT 1a | باب فتح | فَتَحَ | اس نے کھولا | 29 | ف ت ح | 41 |
| 3 | 14 | VT 1a | باب فتح | جعل | اس نے بنایا | 346 | ج ع ل | 45 |
| 4 | 15 | VT-1b | باب نصر | نَصَرَ | اس نے مدد کی | 92 | ن ص ر | 48 |
| 5 | 16 | VT 1b | باب نصر | ذکر | اس نے یاد کیا | 163 | ذ ک ر | 51 |
| 6 | 16 | VT-1b | باب نصر | عبد | اس نے عبادت کی | 143 | ع ب د | 52 |
| 7 | 17 | VT 1b | باب نصر | کفر | اس نے کفر کیا | 461 | ک ف ر | 57 |
| 8 | 18 | VT-1c | باب ضرب | ضَرَبَ | اس نے مارا یا مثال دی | 58 | ض ر ب | 60 |
| 9 | 18 | VT 1c | باب ضرب | ظلم | اس نے ظلم کیا | 266 | ظ ل م | 61 |
| 10 | 19 | VT 1d | باب سمع | سَمِعَ | اس نے سنا | 100 | س م ع | 64 |
| 11 | 19 | VT 1d | باب سمع | علم | اس نے جانا | 518 | ع ل م | 65 |
| 12 | 19 | VT 1d | باب سمع | عمل | اس نے عمل کیا | 318 | ع م ل | 66 |
| 13 | 20 | VT-1g | مضاعف | ضَلَّ | وہ گمراہ ہوا | 113 | ض ل ل | 69 |
| 14 | 20 | VT 1g | مضاعف | ظنّ | اس نے گمان کیا، یقین کیا | 68 | ظ ن ن | 70 |
| 15 | 21 | VT 1h | مثال | وَجَدَ | اس نے پایا | 107 | و ج د | 73 |
| 16 | 21 | VT-1h | مثال | وعد | اس نے وعدہ کیا | 124 | و ع د | 74 |
| 17 | 22 | VT 1i | اجوف | قَالَ | اس نے کہا | 1719 | ق و ل | 81 |
| 18 | 23 | VT 1i | اجوف | کان | وہ تھا | 1361 | ک و ن | 84 |
| 19 | 23 | VT 1i | اجوف | زاد | اس نے زیادہ کیا | 51 | ز ی د | 85 |
| 20 | 24 | VT 1j | ناقص | دَعَا | اس نے پکارا، بلایا | 197 | د ع و | 89 |
| 21 | 24 | VT 1j | ناقص | ھدی | اس نے ھدایت دی | 163 | ہ د ی | 90 |
| 22 | 24 | VT 1j | ناقص | خشی | اس نے خوف کھایا، ڈر | 48 | خ ش ی | 91 |
| 23 | 25 | VT 1k | مہموز | أَمَرَ | اس نے حکم دیا | 232 | ا م ر | 95 |
| 24 | 25 | VT 1k | مہموز | رأی | اس نے دیکھا | 269 | ر أ ی | 96 |
| 25 | 26 | VT-1k | مہموز | أبی | وہ آیا | 263 | ا ت ی | 101 |
| 26 | 26 | VT-1k | مہموز | شاء | اس نے چاہا، ارادہ کیا | 277 | ش ی أ | 102 |
| 27 | 12 27 | VT 1 | فعلت (مونث) | | اس نے کیا | | ف ع ل | 105 |
| 28 | 28 | | فُعِلَ (مجہول) | | کیا گیا | | ف ع ل | 106 |

| صفحہ نمبر | مادے کے حروف | قرآنی تعداد | ترجمہ | فعل ماضی | فعل کی قسم | | سبق نمبر | S No. |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 112 | ف ع ل | | | فعّل | باب | DF 2 | 29 | 29 |
| 113 | ف ع ل | - | - | فعّلتَ | باب | DF-2 | | 30 |
| 114 | س ب ح | 48 | اس نے تسبیح کی<br>پاکی بیان کی | سَبَّحَ | باب | DF 2 | 29 | 31 |
| 121 | ک ذ ب | 198 | اس نے جھٹلایا | کذّب | باب | DF 2 | 30 | 32 |
| 122 | ن ز ل | 79 | اس نے اتارا | نزّل | باب | DF 2 | 30 | 33 |
| 125 | ف ع ل | - | – | فاعل | باب مفاعلة | DF-3 | 31 | 34 |
| 126 | ف ع ل | - | - | فاعلتَ | باب مفاعلة | DF-3 | - | 35 |
| 127 | ج ه د | 31 | اس نے جہاد کیا | جَاهَدَ | باب مفاعلہ | DF-3 | 31 | 36 |
| 130 | ن د ی | 44 | اس نے پکارا | نادی | باب مفاعلہ | DF-3 | 32 | 37 |
| 133 | ف ع ل | - | - | افعل | باب إفعال | DF-4 | – | 38 |
| 134 | ف ع ل | - | | أفعلتَ | باب إفعال | DF-4 | - | 39 |
| 135 | خ ر ج | 108 | اس نے باہر نکالا | أَخْرَجَ | باب إفعال | DF-4 | 33 | 40 |
| 140 | س ل م | 72 | اس نے حکم مانا | أسلم | باب إفعال | DF-4 | 34 | 41 |
| 141 | ش ر ک | 120 | اس نے شریک کیا | أشرک | باب إفعال | DF-4 | 34 | 42 |
| 144 | ن ز ل | 190 | اس نے اتارا | أنزل | باب إفعال | DF-4 | 35 | 43 |
| 145 | ض ل ل | 68 | اس نے گمراہ کیا | أضلّ | باب إفعال | DF-4 | 35 | 44 |
| 148 | ر و د | 139 | اس نے ارادہ کیا | أراد | باب إفعال | DF-4 | 36 | 45 |
| 149 | ر ا ی | 44 | اس نے دکھایا | أری | باب إفعال | DF-4 | 36 | 46 |
| 152 | ا م ن | 782 | وہ ایمان لایا | آمن | باب إفعال | DF-4 | 37 | 47 |
| 153 | ا ت ی | 274 | اس نے دیا | آتی | باب إفعال | DF-4 | 37 | 48 |
| 160 | ف ع ل | - | | تفعّل | باب تفعّل | DF-5 | 38 | 49 |
| 161 | ف ع ل | – | – | تفعّلتَ | باب تفعّل | DF-5 | - | 50 |
| 162 | ذ ک ر | 51 | اس نے نصیحت پکڑی | تَذَکَّرَ | باب تفعّل | DF-5 | 38 | 51 |
| 165 | و ل ی | 79 | اس نے منہ موڑا | تولّی | باب تفعّل | DF-5 | 39 | 52 |
| 168 | ف ع ل | – | – | تفاعل | باب تفاعُل | DF-6 | 40 | 53 |
| 169 | ف ع ل | - | - | تفاعلتَ | باب تفاعُل | DF-6 | - | 54 |
| 170 | س ا ل | 9 | اس نے (آپس میں)<br>سوال کیا | تَسَاءَلَ | باب تساءَل | DF-6 | 40 | 55 |

Copyrights: Understand Quran Academy

| صفحہ نمبر | مادہ کے حروف | قرآنی تکرار | ترجمہ | فعل ماضی | فعل کی قسم | | سبق نمبر | S No. |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 175 | ف ع ل | - | - | انفعل | باب انفعال | DF-7 | 41 | 56 |
| 176 | ف ع ل | - | - | انفعلت | باب انفعال | DF-7 | - | 57 |
| 177 | ف ع ل | 20 | وہ پلٹا | انْقَلَبَ | باب انقلاب | DF-7 | 41 | 58 |
| 180 | ف ع ل | | - | افتعل | باب افتعال | DF-8 | 42 | 59 |
| 181 | ف ع ل | - | - | افتعلت | باب افتعال | DF-8 | - | 60 |
| 182 | ت ب ع | 140 | اس نے اتباع کی | اتَّبَعَ | باب افتعال | DF-8 | 42 | 61 |
| 169 | ہ د ی | 61 | اس نے ہدایت پائی | اهتدى | باب افتعال | DF-8 | 43 | 62 |
| - | ف ع ل | (NO EXAMPLE AT THIS LEVEL) | | افعلّ | باب افعلال | DF-9 | | |
| 192 | ف ع ل | - | | استفعل | باب استفعال | DF 10 | 44 | 63 |
| 193 | ف ع ل | | | استفعلت | باب استفعال | DF 10 | | 64 |
| 194 | غ ف ر | 42 | اس نے مغفرت چاہی | اسْتَغْفَرَ | باب استفعال | DF 10 | 44 | 65 |
| | | 10193 (13% of Qur'anic words) | | | TOTAL | | | |

Copyrights: Understand Quran Academy

بسم اللہ

# افعال کی گردان کو سیکھنے کا طریقہ

## (TPI: Total Physical Interaction کے ذریعے)

بات کو سمجھانے کے لیے قیمتی نکات میں قواعد کی مصطلحات استعمال کی گئی ہیں۔ ایک جدید طالب علم کو کئی بھی اس کتاب میں دی گئی مثالوں کو دیکھ کر ان شاء اللہ خود بخود سمجھ میں آ جائیں گی۔ استاد اور مدرسہ طالب علم (سوائے عربی زبان کے طلباء کے) کو ان مصطلحات کو استعمال کرنے سے گریز کرنا ہی بہتر ہے ورنہ سیکھنے والوں کے دل میں خواہ مخواہ عربی کا ڈر پیدا ہو گا اور اس ڈر سے وہ سیکھنا ہی چھوڑ دیں گے۔

- الفاظ کی تکرار (دہرائے جانے) کے مطابق: ہر صفحہ پر اوپر کی طرف دائیں جانب فعل کے ساتھ ہی قوسین میں ایک عدد دیا گیا ہے۔ یہ عدد بتاتا ہے کہ قرآن میں وہ فعل اپنی مختلف شکلوں میں (فعل ماضی، فعل مضارع، فعل امر، نہی، اسم فاعل، اسم مفعول، مصدر) کتنی بار آیا ہے۔ بعض افعال کے سیاق کے اعتبار سے مختلف معانی ہو سکتے ہیں۔ یہ واضح رہے کہ اس کتاب میں ہر فعل کے عام معانی ہی دیے گئے ہیں۔

- مادہ اور مصدر: ہر صفحہ پر اوپر کی طرف بیچ میں فعل کا مادہ دیا گیا ہے۔ بائیں جانب مصدر اور اس کا ترجمہ بھی دیا گیا ہے۔

- ضمائر: فعل ماضی کے صیغوں کی دائیں جانب ضمائر منفصلہ (Detached pronouns) اور فعل مضارع کے بائیں جانب ضمائر متصلہ (Attached pronouns) دیے گئے ہیں۔ واضح رہے کہ ضمائر متصلہ (Attached pronouns) کسی بھی فعل، اسم، یا حرف جر کے ساتھ آ سکتے ہیں۔ اس بات کو اشارے سے بتانے کے لیے ان ضمائر کے نیچے [فعل اسم جر] کا نشان دیا گیا ہے (مثلاً دیکھیے صفحہ نمبر 34)۔

- فعل ماضی کے جھکے ہوئے الفاظ: فعل ماضی کے صیغوں کے fonts کو italics بنا دیا گیا ہے (کام ہو گیا) اس لیے اس کے الفاظ جھکا دیے گئے۔ فعل مضارع کے صیغوں کے fonts کو عام fonts کی طرح سیدھا (upright) رکھا گیا ہے، گویا یہ کام ہو رہا ہے یا ہونے والا ہے۔

- تثنیہ کے صیغے: چونکہ قرآن مجید میں مثنیٰ (dual, 2) کے صیغے کم استعمال ہوئے ہیں اس لیے ان صیغوں کے الفاظ کا سائز (fontsize) چھوٹا رکھا گیا ہے۔

- <u>فعل ماضی کے صیغوں کی خاصیت:</u> فعل ماضی (غائب، حاضر یا متکلم کے لیے واحد، تثنیہ، جمع) کے صیغے اپنی مختلف حالتوں میں اپنے آخری حروف کو بدلتے رہتے ہیں۔ ان حروف کی تبدیلی سے یہ پتہ چلتا ہے کہ یہ فعل واحد ہے یا تثنیہ، حاضر ہے یا متکلم وغیرہ۔ اسی بات کو آسانی سے ذہن نشین کرانے کیلئے تصویروں سے سمجھانے کی کوشش کی گئی ہے۔ اگر آپ کسی روڈ پر کھڑے ہوں تو آپ کو جانے والی کار، ٹرک یا جیپ کا صرف پچھلا حصہ نظر آتا ہے۔ پچھلے حصہ کو دیکھ کر آپ کہہ سکتے ہیں کہ یہ کونسی چیز تھی جو چلی گئی۔ اگر آپ رن وے پر کھڑے ہوئے ہوں تو اڑتے ہوئے (جو چلا گیا یا گویا ماضی ہو گیا) ہوائی جہاز کا صرف پچھلا حصہ نظر آئے گا جس کی دم پر یہ تبدیلیاں (ـ، وا، ت، تم، ت، نا) بتائی گئی ہیں۔

- <u>فعل مضارع کے صیغوں کی خاصیت:</u> فعل ماضی کے برخلاف فعل مضارع میں صیغوں میں اہم تبدیلی سامنے کے حصہ میں ہوتی ہے (سوائے اختتامی کلمات ون، ان، ـن کے)۔ ان تبدیلیوں (ی، ت، ا، ن) کو اڑتے ہوئے (گویا حاضر یا مستقبل) جہاز کی نوک پر بتایا گیا ہے۔ یہ دونوں تصویریں طالب علم کے ذہن میں اس بات کو بٹھانے کے لیے دکھائی گئی ہیں کہ فعل ماضی کے صیغوں کی دم بدلتی رہتی ہے اور فعل مضارع کے صیغوں کا سر۔

- <u>معروف و مجہول:</u> عام طور پر معروف (active voice) کے صیغوں کے مقابلے میں مجہول (pass ve voice) کے صیغوں میں صرف شروع کے تین حروف کے اعراب (زبر، زیر، پیش یا جزم) پر تبدیلیاں ہوتی ہیں۔ اسلیے مجہول کے لیے صرف واحد مذکر غائب کے صیغے ایک ہی لائن میں دیے گئے ہیں۔ امید ہے کہ اس بنیاد پر آپ مجہول کے باقی سارے صیغے بنا سکیں گے۔

- <u>فعل متعدی:</u> فعل متعدی وہ فعل ہے جس کو مفعول کی ضرورت پڑتی ہے جیسے ضرب، فتح وغیرہ۔ فعل متعدی کی دو قسمیں ہیں معروف اور مجہول۔ جس صفحہ پر فعل متعدی آیا ہے وہاں مجہول کے صیغے اور اسم مفعول کا کالم دیا گیا ہے۔

- <u>فعل لازم:</u> فعل لازم وہ فعل ہے جس کو مفعول کی ضرورت نہیں پڑتی جیسے قام، ذہب، وغیرہ۔ اسی وجہ سے جس صفحہ پر فعل لازم آیا ہے وہاں مجہول کے صیغے اور اسم مفعول کا کالم خالی رکھا گیا ہے۔

- <u>ثلاثی مجرد و ثلاثی مزید فیہ (VEL):</u> صرف فعل ثلاثی مجرد (VT 1) فعل اور فعل ثلاثی مزید فیہ کے سات ابواب (VT 2 to VT 10) (فعّل، فاعل، ... وغیرہ) کے لیے مذکر و مؤنث کے سارے صیغے دیے گئے ہیں۔ دوسرے افعال کے لیے صرف مذکر کے صیغے دیے گئے ہیں۔ فعل ثلاثی مزید فیہ (VEL or Verbs with Extra Letters) کے ساتھ دیا گیا نمبر یہ بتاتا ہے کہ یہ فعل کون سے باب سے تعلق رکھتا ہے۔ مثلاً VT 4 کا مطلب یہ ہے کہ یہ اس صفحہ پر دیا گیا فعل باب فعّل سے تعلق رکھتا ہے۔

Copyrights: Understand Quran Academy

- ایک مشورہ: اگر آپ قرآن فہمی کی کلاس پڑھا رہے ہوں تو فعل (مذکر) کے صفحے کو بڑا (enlarge) کر کے ایک پوسٹر بنا لیجیے۔ اس پوسٹر کو بلیک بورڈ کے ساتھ ہی دیوار پر لگا دیجیے۔ مختلف افعال کی مشق کراتے ہوئے یا نئے صیغے کو سمجھاتے وقت اسے استعمال کیجیے۔

فعل کے صیغے سکھانے کا موثر طریقہ: عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ عربی کلاس میں فعل کے صیغے سمجھنا سب سے مشکل سبق ہے۔ اسی وقت سے اکثر کلاس سے ڈراپ ہونا شروع ہوتے ہیں۔ اگر آواز کے ساتھ ساتھ ہاتھ کے اشاروں کو بھی استعمال کیا جائے تو یہ صیغے بآسانی سے طلباء کے ذہن میں بیٹھ سکتے ہیں۔ اس طریقے کو TPI, Total Physical Interaction کہا جا سکتا ہے۔ واضح رہے کہ یہاں پر ہم نے ابتداء میں مونث کے اور مثنی کے صیغوں کو نہیں سکھایا ہے۔ یہ اس لیے کہ قرآن میں یہ صیغے بہت کم آتے ہیں۔ مذکر کے صیغے جب ایک طالب علم اچھی طرح سیکھ جائے تو مونث کے (سبق نمبر 27) اور مثنی کے صیغے آسانی سے سیکھ سکتا ہے۔

1. جب آپ **فَعَلَ** (اس نے کیا) کہیں تو سیدھے ہاتھ کی تشہد کی انگلی سے داہنی جانب اشارہ کریں، گویا وہ شخص آپ کی داہنی جانب بیٹھا ہوا ہے۔ پھر جب آپ **فَعَلُوا** (انھوں نے کیا) کہیں تو سیدھے ہاتھ کی پانچوں انگلیوں سے داہنی جانب اشارہ کریں۔ (اگر کلاس چل رہی ہو تو استاد اور طالب علم دونوں اسی طرح کریں)۔

2. جب آپ **فَعَلْتَ** (آپ نے کیا) کہیں تو سیدھے ہاتھ کی تشہد کی انگلی سے سامنے کی جانب بیٹھے ہوئے شخص کی طرف اشارہ کریں۔ پھر جب آپ **فَعَلْتُمْ** (آپ سب نے کیا) کہیں تو سیدھے ہاتھ کی پانچوں انگلیوں سے سامنے (سارے طلباء کی جانب) اشارہ کریں۔ (اگر کلاس چل رہی ہو تو استاد طالب علم کی طرف اور طالب علم استاد کی طرف اشارہ کرے)۔

3. جب آپ **فَعَلْتُ** (میں نے کیا) کہیں تو سیدھے ہاتھ کی تشہد کی انگلی سے خود کی جانب اشارہ کریں۔ پھر جب آپ **فَعَلْنَا** (ہم نے کیا) کہیں تو سیدھے ہاتھ کی پانچوں انگلیوں سے خود کی جانب اشارہ کریں۔

4. یہی طریقہ فعل مضارع کے لیے استعمال کیا جائے۔ البتہ یہ فرق ملحوظ رکھا جائے کہ فعل ماضی کی پریکٹس کرتے وقت ہاتھ کے اشارے کمر کی سطح پر ہوں اور آواز ہلکی ہو جبکہ فعل مضارع کی پریکٹس کرتے وقت ہاتھ کے اشارے سر کی سطح پر ہوں اور آواز اونچی ہو۔

5۔ اِفْعَلْ کہتے وقت شہادت کی انگلی سے سامنے کی جانب اس طرح (ہاتھ کو تھوڑا اوپر سے نیچے کی طرف لاتے ہوئے) اشارہ کریں گویا آپ سامنے والے کو حکم دے رہے ہوں۔ اِفْعَلُوا کے لیے یہی اشارہ چاروں انگلیوں سے کیا جائے۔

6۔ لَا تَفْعَلْ کہتے وقت شہادت کی انگلی سے سامنے کی جانب اس طرح (ہاتھ کو بائیں سے دائیں جانب لاتے ہوئے) اشارہ کریں گویا آپ سامنے والے کو منع کر رہے ہوں۔ لَا تَفْعَلُوا کے لیے یہی اشارہ چاروں انگلیوں سے کیا جائے۔

7۔ فَاعِل کہتے وقت سیدھے ہاتھ کی مٹھی بند کر کے بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر ماریے۔ مارتے وقت نظر سیدھے ہاتھ پر رہے اور زبان پر فاعل۔ مارنے کے بعد فوری بائیں ہاتھ کی طرف نظر جائے اور زبان سے مفعول نکلے۔ مصدر (کام کا نام) یعنی فعل کے اشارے کے لیے ہماری تجویز یہ ہے کہ آپ مفعول کے اشارے کے فوری بعد اسی بائیں ہاتھ کی ایک انگلی سے وہ اشارہ کیا جائے، گویا آپ کسی کام کو یاد دلا رہے ہوں۔

8۔ الضمائر المنفصلة (هُوَ، هُمْ، أَنْتَ، أَنْتُمْ، أَنَا، نَحْنُ) اور الضمائر المتصلة (ــــهُ، ــــهُمْ، ــــكَ، ــــكُمْ، ــــي، ــــنَا) کے لیے بھی نمبر 1 سے 3 والے اشارے استعمال کیے جائیں۔ البتہ ضمائر المتصلة کو کسی اسم، حرف جر یا فعل متعدی کے ساتھ جوڑ کر مشق کروائی جائے۔

9۔ اوپر مذکر کے صیغوں کے اشاروں کے لیے دایاں ہاتھ استعمال کرنے کے لیے کہا گیا ہے۔ اسی طرح مؤنث کے صیغوں کے اشاروں کے لیے بایاں ہاتھ استعمال کیا جائے۔

<u>Abbreviations</u>

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| *mg* | masc. gender | *fg* | fem. gender | *br.pl* | broken plural |
| *sg* | singular | *dl* | dual | *pl* | plural |
| *sb* | somebody | *st* | something | *ss* | somebody or something |

VT Verb type

DF Derived Forms (Triliteral Verbs with Extra Letters فعل ثلاثي مزيد فيه), from DF-2 till DF-10

Copyrights: Understand Quran Academy

# سبق-30، اکثر پڑھی جانے والی آیات: سورہ بقرہ 5-1

1۔ **عربی بول چال:** پہلے عربی عبارت پڑھیے، پھر ایک ایک عربی لفظ پڑھتے ہوئے اسکا اردو ترجمہ کیجیے اور آخر میں اردو والا ترجمہ پڑھیے

پچھلی کلاس کا آموختہ ترجمہ کیجیے۔ خَلَاص (انْتَهَى)، عِنْدِي إِجْتِمَاع.

نیا سبق:

| مَاذَا تُرِيد ؟ | تِبْغَاء (تَبْغِي) ؟ | اِيش (أَيُّ شَيْءٍ) |
|---|---|---|
| آپ کیا چاہتے ہیں (کیا ارادہ ہے آپ کا) | تم کیا چاہتے؟ | کیا (کیا چیز) |

2۔ **گرامر:** TPI کے طریقے کا استعمال کرتے ہوئے گردان کیجیے (سوچیے، دیکھیے، بولیے، بتائیے...)

پچھلی کلاس کا آموختہ فَعَّلَ (DF-2)، سَبَّحَ (DF-2) کی گردان کو تین دفعہ دہرایئے (صرف 8 صیغوں کو، حرکات کے مزید صیغوں کے ساتھ)

نیا سبق: كَذَّبَ (DF-2)، نَزَّلَ (DF-2) کی گردان جو اس سبق کے آخر میں دی گئی ہے 5 سے دہرایئے (صرف 21 صیغوں کو)۔ یاد رہے کہ DF-2 مزید فیہ کے باب کے قرآن مجید میں بہت الفاظ آتے ہیں۔ صرف سَبَّحَ، كَذَّبَ، نَزَّلَ ہی 48، 198، اور 79 بار آتے ہیں۔

**اہم نوٹ: اس کتاب کے آخر میں صفحہ نمبر A-4 کا تسلسل ایک نظر دیکھ لیجیے۔**

3۔ **قرآن وحدیث سے۔** پہلے عربی عبارت پڑھیے، پھر ایک ایک عربی لفظ پڑھتے ہوئے اسکا اردو ترجمہ کیجیے اور آخر میں اردو والا ترجمہ پڑھیے

پچھلی کلاس کا آموختہ ترجمہ کیجیے۔ ***** جمعہ کے خطبے کے شروع کا حصہ *****

إِنَّ الْحَمْدَ لِلّٰهِ نَسْتَعِينُهُ وَنَسْتَغْفِرُهُ وَنَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنْ شُرُورِ أَنْفُسِنَا وَمِنْ سَيِّئَاتِ أَعْمَالِنَا

مَنْ يَهْدِهِ اللّٰهُ فَلَا مُضِلَّ لَهُ وَمَنْ يُضْلِلْهُ فَلَا هَادِيَ لَهُ

***** قرآن کریم سے مختلف دعائیں ***** أعوذ بالله من الشيطان الرجيم

رَبِّ زِدْنِي عِلْمًا (20:114)

رَبَّنَا آتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَفِي الْآخِرَةِ حَسَنَةً وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ (2:201)


The box on the top left is to discourage unauthorized publishing

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُونَ * وَسَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِينَ *

وَالْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ (37: 179-181)

وَآخِرُ دَعْوَاهُمْ أَنِ الْحَمْدُ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ *

نیا سبق:

| سورۃ البقرۃ (1 10) : بسم اللہ الرحمن الرحیم | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الٓمٓ (1) | ذٰلِكَ | الْكِتَابُ | لَا رَيْبَ | فِيهِ |
| الف لام میم | یہ (وہ) | کتاب | نہیں شک | اس میں |
| هُدًى | لِلْمُتَّقِينَ (2) | الَّذِينَ | يُؤْمِنُونَ | بِالْغَيْبِ |
| ہدایت (ہے) | پرہیزگاروں کے لیے | جو لوگ | ایمان لاتے ہیں | غیب پر |
| وَيُقِيمُونَ | الصَّلَاةَ | وَمِمَّا | رَزَقْنَاهُمْ | يُنْفِقُونَ (3) |
| اور قائم کرتے ہیں | نماز | اور اس سے جو | ہم نے انھیں دیا | وہ خرچ کرتے ہیں۔ |
| وَالَّذِينَ | يُؤْمِنُونَ | بِمَآ | أُنْزِلَ | إِلَيْكَ |
| اور جو لوگ | ایمان رکھتے ہیں | اس پر جو | نازل کیا گیا | آپ کی طرف |
| وَمَآ | أُنْزِلَ | مِنْ قَبْلِكَ | وَبِالْآخِرَةِ | |
| اور جو | نازل کیا گیا | آپ سے پہلے | اور آخرت پر | |
| هُمْ | يُوقِنُونَ (4) | أُولٰٓئِكَ | عَلٰى هُدًى | |
| وہ | یقین رکھتے ہیں۔ | وہی لوگ | ہدایت پر (ہیں) | |
| مِنْ رَبِّهِمْ | وَأُولٰٓئِكَ | هُمُ | الْمُفْلِحُونَ (5) | |
| ان کے رب (کی طرف) سے | اور وہی لوگ | وہ | کامیاب (ہیں)۔ | |

الف لام میم۔ وہ کتاب ہے جس میں کوئی شک نہیں۔ پرہیزگاروں کے لیے ہدایت ہے، جو غیب پر ایمان لاتے ہیں، اور قائم کرتے ہیں نماز، اور جو کچھ ہم نے انھیں دیا اس میں سے خرچ کرتے ہیں، اور جو لوگ اس پر ایمان رکھتے ہیں جو آپ پر نازل کیا گیا اور جو آپ سے پہلے نازل کیا گیا اور وہ آخرت پر یقین رکھتے ہیں۔ وہی لوگ اپنے رب کی طرف سے ہدایت پر ہیں، اور وہی لوگ کامیاب ہیں۔

**ایک اہم مشق:** ان الفاظ کی نشاندہی کیجیے جن کو آپ پہلے سے جانتے ہیں یا پچھلے اسباق میں آپ نے سیکھا ہو۔

**ہوم ورک:** ان سات آسان ہوم ورکس کو کرنا مت بھولیے جو صفحہ نمبر [illegible] پر دیے گئے ہیں اور اصل مقصد کو ہمیشہ ذہن میں رکھیے۔


The box on the top left is to discourage unauthorized publishing

**198** كَذَّبَ اس نے جھٹلایا He accused (sb) of falsehood DF-2

مادہ: ك ذ ب

مصدر (Verbal noun): تَكْذِيب — معنی: act of accusing somebody (sb) of falsehood

| Detached Pronouns | Past Tense فعل ماضي | | | Imperfect Tense فعل مضارع | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | كَذَّبَ | اس نے جھٹلایا | He accused (him, it) of falsehood | يُكَذِّبُ | وہ جھٹلاتا ہے یا جھٹلائے گا | He accuses / will accuse sb of falsehood. |
| هُمَا | كَذَّبَا | | They two accused sb of falsehood | يُكَذِّبَانِ | | |
| هُمْ | كَذَّبُوا | انہوں نے جھٹلایا | They all accused sb of falsehood | يُكَذِّبُونَ | وہ جھٹلاتے ہیں یا وہ جھٹلائیں گے | They accuse sb / will accuse sb of falsehood. |
| أَنْتَ | كَذَّبْتَ | آپ نے جھٹلایا | You accused sb of falsehood | تُكَذِّبُ | آپ جھٹلاتے ہیں یا جھٹلائیں گے | You accuse / will accuse sb of falsehood |
| أَنْتُمَا | كَذَّبْتُمَا | | You both accused sb of falsehood | تُكَذِّبَانِ | | You both accuse |
| أَنْتُمْ | كَذَّبْتُمْ | آپ سب نے جھٹلایا | You all accused sb of falsehood. | تُكَذِّبُونَ | آپ سب جھٹلاتے ہیں یا جھٹلائیں گے | You all accuse / will accuse sb of falsehood |
| أَنَا | كَذَّبْتُ | میں نے جھٹلایا | I accused sb of falsehood | أُكَذِّبُ | میں جھٹلاتا ہوں یا جھٹلاؤں گا | I accuse / will accuse sb of falsehood |
| نَحْنُ | كَذَّبْنَا | ہم نے جھٹلایا | We accused sb of falsehood | نُكَذِّبُ | ہم جھٹلاتے ہیں یا جھٹلائیں گے | We accuse / will accuse sb of [illegible]. |

| | Imperative امر | | Negative نہی | |
|---|---|---|---|---|
| Singular | كَذِّبْ | جھٹلا | لَا تُكَذِّبْ | مت جھٹلا |
| Dual | كَذِّبَا | | لَا تُكَذِّبَا | |
| Plural | كَذِّبُوا | جھٹلاؤ | لَا تُكَذِّبُوا | مت جھٹلاؤ |

| | Active participle اسم فاعل | | | Passive participle اسم مفعول | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| Singular | مُكَذِّب | جھٹلانے والا | The one who accuses sb of falsehood | مُكَذَّب | وہ جس کو جھٹلایا گیا | The one who is accused of falsehood. |
| Dual | مُكَذِّبَان، مُكَذِّبَيْن | | | مُكَذَّبَان، مُكَذَّبَيْن | | |
| Plural | مُكَذِّبُون، مُكَذِّبِين | جھٹلانے والے | Those who accuse sb of falsehood. | مُكَذَّبُون، مُكَذَّبِين | وہ جن کو جھٹلایا گیا | Those who are accused of falsehood. |

| مجہول Passive Voice | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | كُذِّبَ | جھٹلایا گیا | He was accused of falsehood | يُكَذَّبُ | جھٹلایا جاتا ہے | He is being accused of falsehood |

Copyrights. Understand Quran Academy



www.understandQuran.com
The box on the top left is to discourage unauthorized publishing

نَزَّلَ اس نے اتارا
He sent down

ن ز ل

مصدر (Verbal noun) تنزیل اتارنا
to send down

| Imperfect Tense فعل مضارع | | | Past Tense فعل ماضي | | | Detached Pronouns |
|---|---|---|---|---|---|---|
| He sends down. He will send down | وہ اتارتا ہے یا اتارے گا | يُنَزِّلُ | He sent down | اس نے اتارا | نَزَّلَ | هُوَ |
| They both send down, will send down | | يُنَزِّلَانِ | They two sent down | | نَزَّلَا | هُمَا |
| They send down. They will send down | وہ اتارتے ہیں یا اتاریں گے | يُنَزِّلُونَ | They all sent down | ان سب نے اتارا | نَزَّلُوا | هُمْ |
| You send down You will send down. | آپ اتارتے ہیں یا اتاریں گے | تُنَزِّلُ | You sent down | آپ نے اتارا | نَزَّلْتَ | أَنْتَ |
| You two send down will send down | | تُنَزِّلَانِ | You two sent down | | نَزَّلْتُمَا | أَنْتُمَا |
| You all send down You all will send down. | آپ سب اتارتے ہیں یا اتاریں گے | تُنَزِّلُونَ | You all sent down | آپ سب نے اتارا | نَزَّلْتُمْ | أَنْتُمْ |
| I send down I will send down | میں اتارتا ہوں یا اتاروں گا | أُنَزِّلُ | I sent down | میں نے اتارا | نَزَّلْتُ | أَنَا |
| We send down. We will send down | ہم اتارتے ہیں یا اتاریں گے | نُنَزِّلُ | We sent down | ہم نے اتارا | نَزَّلْنَا | نَحْنُ |

| Negative نہی | | Imperative امر | | |
|---|---|---|---|---|
| مت اتار | لَا تُنَزِّلْ | اتار | نَزِّلْ | Singular |
| Don't (you two) send down | لَا تُنَزِّلَا | Send down (you two)! | نَزِّلَا | Dual |
| مت اتارو | لَا تُنَزِّلُوا | اتارو | نَزِّلُوا | Plural |

| Passive participle اسم مفعول | | | Active participle اسم فاعل | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| That which is sent down | وہ جس کو اتارا گیا | مُنَزَّلٌ | The one who sends down | اتارنے والا | مُنَزِّلٌ | Singular |
| | | مُنَزَّلَانِ ، مُنَزَّلَيْنِ | | | مُنَزِّلَانِ، مُنَزِّلَيْنِ | Dual |
| Those which are sent down | وہ جن کو اتارا گیا | مُنَزَّلُونَ، مُنَزَّلِينَ | Those who send down | اتارنے والے | مُنَزِّلُونَ، مُنَزِّلِينَ | Plural |

| مجهول Passive Voice | | | | | | مجهول Passive Voice |
|---|---|---|---|---|---|---|
| (sb/sth) is being sent down | اتارا جاتا ہے | يُنَزَّلُ | (sb/sth) was sent down | اتارا گیا | نُزِّلَ | هُوَ |


The box on the top left is to discourage unauthorized publishing

# سبق-31، آیات: سورہ بقرہ 6-10

1۔ **عربی بول چال:** پہلے عربی عبارت پڑھیے پھر ایک ایک عربی لفظ پڑھتے ہوئے اس کا اردو ترجمہ کیجیے اور آخر میں اردو والا ترجمہ پڑھیے

پچھلی کلاس کا آموختہ ترجمہ کیجیے۔ **ایش** (ايُّ شَيْءٍ) **تبغاء** (تَبْغي) ؟ مَاذا تُرِيد ؟

نیا سبق:

| أَبْغَى (أَبْغي) | مُويا (مياه) | بارد |
| --- | --- | --- |
| مجھے چاہیے | پانی | ٹھنڈا |

2۔ **گرامر:** TPI کے طریقے کا استعمال کرتے ہوئے ترجمہ کیجیے (سوچیے، دیکھیے، بولیے، بتایئے...)

پچھلی کلاس کا آموختہ كَذَبَ، نَزَّلَ کی گردان کو تین طرح دہرایئے (صرف دو مستعمل کو، مونث کے مزید دو مستعمل کے ساتھ)۔

نیا سبق **فَاعَلَ** (DF-3) اور اس کے وزن پر **جَاهَدَ** (DF-3) کی گردان جو اس سبق کے آخر میں دی گئی ہے، پانچ منٹ دہرایئے (صرف دو مستعمل کو، مونث کے مزید دو مستعمل کے ساتھ) مزید فیہ کے اس نے باب کے ساتھ دوسرے صیغوں پر مونث کا ٹیبل بھی دیا گیا ہے۔ اس کو ایک نظر دیکھ لیجیے مگر پچھلی دو مستعمل تک ہی محدود رہیے۔ ہر مزید فیہ کے باب کی ایک مثال کو اچھی طرح یاد کیجیے۔ **فاعل** کے وزن پر یہاں پر **جاهد** کا ٹیبل دیا گیا ہے، اسکو اچھی طرح یاد کیجیے۔ **اہم نوٹ: اس کتاب کے آخر میں صفحہ A-4 کا ٹیبل دیکھ لیجیے۔**

3۔ **قرآن وحدیث سے:** پہلے عربی عبارت پڑھیے، پھر ایک ایک عربی لفظ پڑھتے ہوئے اس کا اردو ترجمہ کیجیے اور آخر میں اردو والا ترجمہ پڑھیے

پچھلی کلاس کا آموختہ: ترجمہ کیجیے۔

| سورة البقرة 1-5 : | بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ |
| --- | --- |

الم {1} ذَٰلِكَ الْكِتَابُ لَا رَيْبَ فِيهِ هُدًى لِّلْمُتَّقِينَ {2}

الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيمُونَ الصَّلَاةَ وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنفِقُونَ {3}

وَالَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِمَا أُنزِلَ إِلَيْكَ وَمَا أُنزِلَ مِن قَبْلِكَ وَبِالْآخِرَةِ هُمْ يُوقِنُونَ {4}

أُولَٰئِكَ عَلَىٰ هُدًى مِّن رَّبِّهِمْ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ {5}

DF 3 فَاعَلَ

سه حرفی

ف ع ل

(Verbal noun) مصدر

مُفاعلة

| Attached Pronouns | Imperfect Tense فعل مضارع | Past Tense فعل ماضي | Detached Pronouns |
|---|---|---|---|
| ـ و | يُفَاعِلُ | فَاعَلَ | هُوَ |
| ـ هما | يفاعلان | فاعلا | هما |
| ـ هُمْ | يُفَاعِلُونَ | فَاعَلُوا | هُم |
| ـ كَ | تُفَاعِلُ | فَاعَلْتَ | أَنْتَ |
| كما | تفاعلان | فاعلتما | أنتما |
| ـكُم | تُفَاعِلُونَ | فَاعَلْتُمْ | أنتم |
| (with noun) ـي | أُفَاعِلُ | فَاعَلْتُ | أنا |
| ـنا | نُفَاعِلُ | فَاعَلْنَا | نحنُ |

| Negative نہی | Imperative امر | |
|---|---|---|
| لاَ تُفَاعِلْ | فَاعِلْ | Singular |
| لا تفاعلا | فاعلا | Dual |
| لاَ تُفَاعِلُوا | فَاعِلُوا | Plural |

| Passive participle اسم مفعول | Active participle اسم فاعل | |
|---|---|---|
| مُفَاعَل | مُفَاعِل | Singular |
| مُفاعلان ، مُفاعلين | مُفاعلان ، مُفاعلين | Dual |
| مُفاعلون، مُفاعلين | مُفاعلون، مُفاعلين | Plural |

| مجهُول Passive voice | | | مجهُول Passive voice |
|---|---|---|---|
| | يُفَاعَلُ | هُو فُوعِلَ | |



Copyrights. Understand Quran Academy www.understandQuran.com
The box on the top left is to discourage unauthorized publishing

## FEMININE GENDER مؤنث

مصدر (Verbal noun)
مُفَاعَلة

ف ع ل

DF-3 فَاعَلَتْ

| Attached Pronouns | Imperfect Tense فعل مضارع | Past Tense فعل ماضي | Detached Pronouns |
|---|---|---|---|
| ـ ها | تُفَاعِلُ | فَاعَلَتْ | هِيَ |
| ـ هما | تُفَاعِلَانِ | فَاعَلَتَا | هُمَا |
| ـ هُنَّ | يُفَاعِلْنَ | فَاعَلْنَ | هُنَّ |
| ـ كِ | تُفَاعِلِينَ | فَاعَلْتِ | أَنْتِ |
| ـ كُمَا | تُفَاعِلَانِ | فَاعَلْتُمَا | أَنْتُمَا |
| ـ كُنَّ | تُفَاعِلْنَ | فَاعَلْتُنَّ | أَنْتُنَّ |
| ـي (with noun) ـنِي (with verb) | أُفَاعِلُ | فَاعَلْتُ | أَنَا |
| ـ نَا | نُفَاعِلُ | فَاعَلْنَا | نَحْنُ |

| | Imperative أمر | Negative نهي |
|---|---|---|
| Singular | فَاعِلِي | لَا تُفَاعِلِي |
| Dual | فَاعِلَا | لَا تُفَاعِلَا |
| Plural | فَاعِلْنَ | لَا تُفَاعِلْنَ |

| | Active participle اسم فاعل | Passive participle اسم مفعول |
|---|---|---|
| Singular | مُفَاعِلَة | مُفَاعَلَة |
| Dual | مُفَاعِلَتَانِ ، مُفَاعِلَتَيْنِ | مُفَاعَلَتَانِ ، مُفَاعَلَتَيْنِ |
| Plural | مُفَاعِلَات | مُفَاعَلَات |

| Passive Voice مجهول | | | Passive Voice مجهول |
|---|---|---|---|
| هِيَ | فُوعِلَتْ | تُفَاعَلُ | |

Copyrights. Understand Quran Academy

The box on the top left is to discourage unauthorized publishing

**31** جَاهَدَ اس نے جہاد کیا
He strove
DF 3

ج ه د

(Verbal noun) مصدر مُجَاهَدَة جہاد کرنا
to strive

| Imperfect Tense فعل مضارع | | | Past Tense فعل ماضي | | | Detached Pronouns |
|---|---|---|---|---|---|---|
| He strives. He will strive | وہ جہاد کرتا ہے یا کرے گا | يُجَاهِدُ | He strove | اس نے جہاد کیا | جَاهَدَ | هُوَ |
| They two strive, will strive. | | يُجَاهِدَانِ | They two strove. | | جَاهَدَا | هُمَا |
| They strive. They will strive. | وہ جہاد کرتے ہیں یا کریں گے | يُجَاهِدُونَ | They all strove. | انہوں نے جہاد کیا | جَاهَدُوا | هُمْ |
| You strive. You will strive. | آپ جہاد کرتے ہیں یا کریں گے | تُجَاهِدُ | You strove. | آپ نے جہاد کیا | جَاهَدْتَ | أَنْتَ |
| You both strive/ will strive | | تُجَاهِدَانِ | You two strove | | جَاهَدْتُمَا | أَنْتُمَا |
| You all strive You all will strive. | آپ سب جہاد کرتے ہیں یا کریں گے | تُجَاهِدُونَ | You all strove. | آپ سب نے جہاد کیا | جَاهَدْتُمْ | أَنْتُمْ |
| I strive I will strive | میں جہاد کرتا ہوں یا کروں گا | أُجَاهِدُ | I strove | میں نے جہاد کیا | جَاهَدْتُ | أَنَا |
| We strive We will strive. | ہم جہاد کرتے ہیں یا کریں گے | نُجَاهِدُ | We strove | ہم نے جہاد کیا | جَاهَدْنَا | نَحْنُ |

| Negative نہی | | Imperative امر | | |
|---|---|---|---|---|
| مت جہاد کرو | لَا تُجَاهِدْ | جہاد کرو | جَاهِدْ | Singular |
| Don't (you two) strive! | لَا تُجَاهِدَا | Strive (you two)! | جَاهِدَا | Dual |
| مت جہاد کرو | لَا تُجَاهِدُوا | جہاد کرو | جَاهِدُوا | Plural |

| Passive participle اسم مفعول | Active participle اسم فاعل | | | |
|---|---|---|---|---|
| | One who strives | جہاد کرنے والا | مُجَاهِد | Singular |
| | | | مُجَاهِدَان، مُجَاهِدَيْن | Dual |
| | Those who strive | جہاد کرنے والے | مُجَاهِدُون، مُجَاهِدِين | Plural |

مَجْهُول
Passive Voice

مَجْهُول
Passive Voice

# سبق-32، اکثر پڑھی جانے والی آیات: آیت الکرسی (۲:۲۵۵)

1۔ عربی بول چال: پہلے عربی عبارت پڑھیے، پھر ایک ایک عربی لفظ پڑھتے ہوئے اس کا اردو ترجمہ کیجیے اور آخر میں اردو والا ترجمہ پڑھیے

پچھلی کلاس کا آموختہ ترجمہ کیجیے۔ أَبْغِي (أَبْغِي) مُوِيًا بَارِد.

نیا سبق:

| أَنْ | عَلَيَّ | عَلَيَّ | أَذْهَبَ | لَازِم (عَلَيَّ أَنْ) |
|---|---|---|---|---|
| کہ | (ضروری ہے) مجھ پر | مجھ پر | میں جاؤں۔ | ضروری ہے (مجھ پر) کہ |

2۔ گرامر: 1:1 کے طریقے کا استعمال کرتے ہوئے گردان کیجیے (سوچیے، دیکھیے، بولیے، بتایئے۔۔۔)

**اہم نوٹ: اس کتاب کے آخر میں صفحہ نمبر A-4 کا ٹیبل ایک نظر دیکھ لیجیے۔**

پچھلی کلاس کا آموختہ۔ **فَاعَلَ** (DF-3) ، **جَاهَدَ** (DF-3) کی گردان کو تین طرح سے (صرف 10 صیغوں کو)

نیا سبق: **نَادَى** (DF-3) کی گردان جو اس سبق کے آخر میں دی گئی ہے پانچ منٹ دہرایئے (صرف 10 صیغوں کو) - یہ بھی فاعل کے وزن پر آتا ہے مگر اسکے اندر ایک حرف یہ (ن ۔ د ۔ ی) ہے جو حرف علت (کمزور حرف) ہے اسلیے اسکی مثال یہاں دی گئی ہے۔

3۔ قرآن وحدیث سے: پہلے عربی عبارت پڑھیے پھر ایک ایک عربی لفظ پڑھتے ہوئے اسکا اردو ترجمہ کیجیے اور آخر میں اردو والا ترجمہ پڑھیے۔

پچھلی کلاس کا آموختہ ترجمہ کیجیے۔ أعوذ بالله من الشيطان الرجيم

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا سَوَاءٌ عَلَيْهِمْ ءَأَنذَرْتَهُمْ أَمْ لَمْ تُنذِرْهُمْ لاَ يُؤْمِنُونَ {6}

خَتَمَ اللهُ عَلَىٰ قُلُوبِهِمْ وَعَلَىٰ سَمْعِهِمْ وَعَلَىٰ أَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ {7}

وَمِنَ النَّاسِ مَن يَقُولُ آمَنَّا بِاللهِ وَبِالْيَوْمِ الْآخِرِ وَمَا هُم بِمُؤْمِنِينَ {8}

يُخَادِعُونَ اللهَ وَالَّذِينَ آمَنُوا وَمَا يَخْدَعُونَ إِلاَّ أَنفُسَهُم وَمَا يَشْعُرُونَ {9}

فِي قُلُوبِهِم مَّرَضٌ فَزَادَهُمُ اللهُ مَرَضاً وَلَهُم عَذَابٌ أَلِيمٌ بِمَا كَانُوا يَكْذِبُونَ {10}

Copyrights. Understand Quran Academy
The box on the top left is to discourage unauthorized publishing

www.understandQuran.com

